اقول قول قیس بن الربیع باطل مردود وذکر الخطیب ھذا القول لرد فقیہ الملۃ مردود علی الحسود۔ لان قیس بن الربیع ضعیف لیس بشئ حیث قال الحافظ العجلی قیس بن الربیع .... عن علی بن المدینی قال کان وکیع یضعف قیس بن الربیع الخ حدثنا محمد بن عثمان انہ سأل یحیی بن معین عن قیس بن الربیع فقال کان یضعف ... ویقول یحیی ... قیس بن الربیع لیس بشئ وفی موضع اخر قیس بن الربیع لا یساوی شیئا۔ طالع التفصیل فی الضعفاء الکبیر ۳/۴٦۹ الی ۴۷٦

- قال الحافظ ابن عدی۔ قیس بن الربیع۔۔ سمعت احمد بن علی بن المثنی یقول سئل یحیی بن معین یعنی وھو حاضر عن قیس بن الربیع فقال لیس بشئ۔

حدثنا ابن حماد ثنا معاویۃ عن یحیی قیس بن الربیع ضعیف حدثنا ابن ابی عصمۃ ثنا ابو طالب قلت یعنی لاحمد بن حنبل قیس لم ترک الناس حدیثہ قال کان یتشیع و کان کثیر الحدیث طالع التفصیل فی الکامل فی ضعفاء الرجال ٦/۲۰٦۳ الی ۲۰۷۰

---

- میں خان بادشاہ کہتا ہوں کہ قیس بن ربیع کا قول باطل اور مردود ہے اور خطیب بغدادی نے اس کا قول فقیہ الملۃ کی تردید کے لئے جو ذکر کیا ہے یہ حاسدین پر مردود ہے کیونکہ قیس بن ربیع ضعیف اور لیس بشئ ہے جبکہ حافظ عجلی فرماتے ہیں کہ علی بن المدینی کہتے ہیں کہ وکیع قیس بن ربیع کو ضعیف کہتے تھے اور یحیی بن معین بھی ضعیف کہتے تھے اور یحیی کہتے تھے کہ قیس بن ربیع لیس بشئ ہے اور دوسری جگہ میں فرمایا ہے کہ یہ قیس بن ربیع کسی چیز کا برابر نہیں تفصیلا مطالعہ کریں الضعفاء الکبیر ۳/۴٦۹ تا ۴۷٦
- حافظ ابن عدی کہتے ہیں کہ میں نے احمد بن علی سے سنا ہے کہ وہ کہتے تھے کہ یحیی بن معین سے اس کے موجودگی میں پوچھا گیا تو اس نے فرمایا کہ قیس بن ربیع لیس بشئ ہے اور ابن حماد معاویہ سے وہ یحیی سے قیس کے متعلق ضعیف نقل کرتے ہیں۔ ابو طالب کہتے ہیں کہ میں نے احمد بن حنبل سے پوچھا کہ لوگوں نے قیس بن ربیع کی حدیث کیوں چھوڑ دی تو اس نے فرمایا کہ وہ شیعہ تھے اور زیادہ حدیث روایت کرتے تھے تفصیل مطالعہ کریں۔

الکامل فی ضعفاء الرجال ٦/۲۰٦۳ تا ۲۰۷۰



- قال الحافظ ابن الجوزی۔ قیس بن الربیع ابو محمد الاسدی ۔ قال یحیی لیس بشئ وقال مرۃ لا یکتب حدیثہ وقیل لاحمد لم ترک الناس حدیثہ قال کان یتشیع وکان کثیر الخطاء فی الحدیث ویروی احادیث منکرۃ وکان ابن المدینی ووکیع یضعفانہ وقال السعدی ساقط وقال الدارقطنی ضعیف الحدیث وقال النسائی متروک الحدیث
طالع التفصیل فی الضعفاء والمتروکین ۳/۱۹
- قال الحافظ الامام النسائی ۔ قیس بن الربیع متروک الحدیث الضعفاء والمتروکین ایضاً مع الکتب الاخر ۲۰۱
- قال الحافظ الامام البخاری ۔ قیس بن الربیع ۔ عن ابی حصین قال علی کان وکیع یضعفہ ۔
الضعفاء الصغیر ۱۹۵ • التاریخ الکبیر ۷/۱۵۶
- قال الحافظ الجوزجانی ۔ قیس بن الربیع ۔ ساقط احوال الرجال رقم ۷۳ ص ۶۶
- قال الحافظ ابن ابی حاتم .. قیس بن الربیع ... سئل ابی عن قیس بن الربیع .. .
محلہ الصدق ولیس بقوی یکتب حدیثہ ولا یحتج بہ ۔
طالع الجرح والتعدیل ۷/۹۶ الی ۹۸

---

- حافظ ابن الجوزیؒ فرماتے ہیں، قیس بن ربیع ۔ یحیٰی لیس بشئ کہتے ہیں اور کبھی کہتے ہیں کہ اس کی حدیث نہیں لکھی جاسکتی اور احمد کو کسی نے کہا کہ قیس کی حدیثوں کو لوگوں نے کیوں چھوڑ دیتے ہیں تو اس نے فرمایا کہ شیعہ تھے اور احادیث میں غلطیاں زیادہ کر لیتے اور منکر احادیث روایت کر لیتے اور ابن المدینی اور وکیع اس کی تضعیف کر لیتے اور سعدی ساقط اور دارقطنی ضعیف الحدیث اور نسائی متروک الحدیث کہتے ہیں ۔ الضعفاء والمتروکین ۳/۱۹
- امام نسائی ۔ متروک الحدیث کہتے ہیں الضعفاء والمتروکین ۲۱ دوسری کتابوں سے ۲۰۱
- حافظ امام بخاری ۔ وکیع کا قول نقل کرتے ہیں کہ وہ ضعیف کہتے تھے التاریخ الصغیر ۱۹۵ • الکبیر ۷/۱۵۶
- حافظ جوزجانی ... ساقط کہتے ہیں احوال الرجال رقم ۷۳ صفحہ ۶۶
- حافظ ابن ابی حاتم اپنے والد کا قول نقل کرتے ہیں کہ اس کا محل صدق ہے اور قوی نہیں اس کی حدیثیں لکھی جاسکتی ہیں اور اس سے احتجاج نہیں ہوسکتا ۔
طالعہ کریں الجرح والتعدیل ۷/۹۶ تا ۹۸

• قال الحافظ المزی - قیس بن الربیع الاسدی - قال عباس الدوری سمعت یحییٰ بن معین و سئل عن قیس بن الربیع فقال قال عفان اتینا؟ فکان یحدثنا فکان ربما ادخل حدیث مغیرۃ فی حدیث منصور وقال احمد بن سعید بن ابی مریم عن یحییٰ بن معین ضعیف لا یکتب حدیثہ کان یحدث بالحدیث عن عبیدۃ وھو عندہ من منصور

وقال عثمان بن سعید الدارمی وابو یعلی الموصلی عن یحییٰ بن معین لیس بشیٔ وقال ابو بکر ابن ابی خیثمۃ عن یحییٰ بن معین لیس حدیثہ بشیٔ وقال مرۃ اخری ضعیف الحدیث لا یساوی شیئا - طالع التفصیل فی تھذیب الکمال ۱۱۳۳ و ۱۱۳۴

• قال الحافظ ابن حبان بعد تفصیل لہ قیس بن الربیع - قد سبرت اخبار قیس بن الربیع من روایۃ القدماء والمتاخرین وتتبعتھا فرأیتہ صدوقا مامونا حیث کان شابا فلما کبر ساء حفظہ وامتحن بابن سوء فکان یدخل علیہ الحدیث فیجیب فیہ ثقۃ منہ بابنہ فلما غلب المناکیر علی صحیح حدیثہ ولم یتبین استحق مجانبتہ عند الاحتجاج -

المجروحین ۲/۲۱۷ الی ۲۱۹

---

• حافظ مزی فرماتے ہیں - قیس بن ربیع .... احمد بن سعید یحییٰ بن معین ضعیف لا یکتب حدیثہ نقل کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ حدیث عبیدہ سے بیان کرتے تھے حالانکہ اس کے پاس منصور سے تھی - عثمان بن سعید اور ابو یعلیٰ یحییٰ بن معین سے لیس بشیٔ نقل کرتے ہیں اور ابوبکر بن خیثمہ یحییٰ بن معین سے نقل کرتے ہیں کہ اس کی حدیثیں کچھ نہیں اور کبھی ضعیف الحدیث کہتے تھے کہ کسی چیز کا برابر نہیں - تفصیل دیکھ لیں - تہذیب الکمال ۱۱۳۳ و ۱۱۳۴

• حافظ ابن حبان کہتے ہیں کہ میں نے قیس بن ربیع کے اخبار مطالعہ کئے ہیں - متقدمین اور متاخرین تو میں نے اس کو صدوق مامون دیکھا - لیکن جب بوڑھا ہو گیا تو حافظہ خراب ہو گیا اور اس کی ابتلاء برے بیٹے سے ہو گئی تو اس کو حدیث لاتا تھا اور جواب ثقہ اس سے بذریعہ بیٹے دیتے تھے تو جب اس کی صحیح حدیثوں پر منکر حدیثوں نے غلبہ کیا اور پتہ نہیں لگتا تھا تو اس کی حدیث سے احتجاج کرنے سے اجتناب چاہیے -

المجروحین ۲/۲۱۸ تا ۲۱۹

- قال الحافظ الذهبی .. قیس بن الربیع - کان شعبۃ یثنی علیہ وقال ابو حاتم محلہ الصدق ولیس بقوی وقال یحیی ضعیف وقال مرۃ لایکتب حدیثہ وقیل لاحمد لم ترکوا احدیثہ قال کان یتشیع وکان کثیر الخطاء ولہ احادیث منکرۃ وکان وکیع وعلی بن المدینی یضعفانہ وقال النسائی متروک وقال الدارقطنی ضعیف ۔ طالع المیزان ۲/۳۹۳ الی ۳۹۶ • المغنی فی الضعفاء ۲/۵۲۶ • دیوان الضعفاء ۲۵۵
- قال الحافظ العسقلانی ... قیس بن الربیع الاسدی ... قال حرب عن احمد روی احادیث منکرۃ. وقال البخاری قال علی کان وکیع یضعفہ وقال الآجری عن ابی داؤد سمعت ابن معین یقول لیس بشئ .... وقال احمد بن مریم عن ابن معین ضعیف لایکتب حدیثہ - وقال عثمان الدارمی وغیرہ عن ابن معین ضعیف الحدیث لایساوی شیئا ۔ طالع التفصیل فی التہذیب ۸/۳۹۱ الی ۳۹۵

---

- حافظ ذہبی فرماتے ہیں قیس بن ربیع شعبہ تعریف کرتے تھے اور ابو حاتم فرماتے تھے کہ محلہ الصدق اور قوی نہیں اور یحیی ضعیف کہتے تھے اور کبھی کہتے تھے کہ اس کی حدیثیں نہیں لکھی جا سکتی ہیں اور احمد کو کسی نے کہا کہ لوگوں نے اس کی حدیثیں کیوں چھوڑ دی ہیں تو فرمایا کہ یہ باوجود شیعہ کے غلطیاں زیادہ کرتے تھے اور اس کی حدیثیں منکر ہیں اور وکیع اور علی بن المدینی اس کی تضعیف کرتے تھے اور نسائی متروک اور دارقطنی ضعیف کہتے تھے مطالعہ کریں میزان الاعتدال ۲/۳۹۳ تا ۳۹۶ • المغنی فی الضعفاء ۲/۵۲۶ • دیوان الضعفاء ۲۵۵
- حافظ عسقلانی فرماتے ہیں قیس بن ربیع حرب احمد سے روایت کرتے ہیں کہ قیس بن ربیع منکر احادیث روایت کرتے تھے بخاری کہتے ہیں کہ وکیع اس کی تضعیف کرتے تھے - آجری بواسطہ ابی داؤد یحیی بن معین سے لیس بشئ نقل کرتے ہیں احمد بن مریم ابن معین ضعیف لایکتب حدیثہ نقل کرتے ہیں - عثمان الدارمی وغیرہ ابن معین سے ضعیف الحدیث نقل کرتے ہیں ۔
تفصیل مطالعہ کریں ۔ تہذیب التہذیب ۸/۳۹۱ تا ۳۹۵

اقول هذا حال قيس بن الربيع ومع هذا يذكر الخطيب البغدادى قوله لرد فقيه الامت .. واحسن ما قال الامام الناقد الكوثرى۔ لعل الخطيب يرى ان علم كان وما لو يكن عند قيس بن الربيع جل من احاط بكل شئ علما . تانيب الخطيب (مع تخبر يسير) طالع ١٢٦

- اقول والعجب كل العجب على امام المحدثين الامام البخارى حيث قال فى تاريخه حدثنا نعيم بن حماد قال حدثنا الفزارى قال كنت عند سفيان لمنعى النعمان فقال الحمد لله كان ينقض الاسلام عروة ما ولد فى الاسلام اشام منه
التاريخ الصغير ١٠٠/٢ ٠ طالع تاريخ بغداد ٣٩٨/١٣ ٠ المعرفة والتاريخ ٧٨٦/١
- مع ان نعيم بن حماد ضعيف ليس بثقة وقال الازدى كان نعيم ممن يضع الحديث فى تقوية السنة وحكايات مزورة فى ثلب النعمان كلها كذب

---

- میں کہتا ہوں کہ یہ قیس بن ربیع کا حال ہے اور اس کے باوجود خطیب بغدادی اس کا قول فقیہ الامت کی تردید کے لیے پیش کرتا ہے ، کیا خوب امام ناقد کوثری نے فرمایا ہے کہ شاید کہ خطیب دیکھتا ہے کہ کان اور ما یکون کا علم قیس بن ربیع کے پاس تھا۔ بڑا ہے وہ جس کا علم ہر چیز پر محیط ہے ، "تانیب الخطیب معمولی تغیر کے ساتھ مطالعہ کریں تانیب الخطیب ۱۲۶
- میں خان بادشاہ کہتا ہوں کہ تعجب بر تعجب ہے امام المحدثین امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ پر کہ وہ کہتے ہیں کہ ہم کو نعیم بن حماد نے اور اس نے فزاری سے بیان کیا ہے کہ فزاری کہتے ہیں کہ میں سفیان ثوری کے ساتھ بیٹھا تھا کہ نعمان کی موت کی خبر آئی تو اس نے کہا کہ الحمد للہ اس نے اسلام کو ٹکڑے ٹکڑے کیا اسلام میں اس بدبخت کوئی پیدا نہیں ہوا ہے ۔ تاریخ صغیر ۱۰۰/۲ مطالعہ کریں "تاریخ بغداد ۳۹۸/۱۳ ٠ المعرفۃ والتاریخ ۷۸۶/۱
حالانکہ نعیم بن حماد ضعیف لیس بثقہ ہیں اور ازدی کہتے ہیں کہ نعیم سنّت کی تقویت کے لئے بناوٹی حدیثیں بناتے تھے اور جھوٹی قصیں امام صاحب کے پیچھے گھڑ لیتے تھے اور تمام جھوٹی تھیں۔

وقال النسائی ضعیف لیس بثقة قال الحافظ ابو علی النیسابوری سمعت النسائی یذکر فضل نعیم بن حماد وتقدمه فی العلم والمعرفة والسنن فقیل له فی قبول حدیثه فقال قد کثر تفرده عن الائمة فصار فی حد من لا یحتج به ۔ کما ستعلم مما سیاتی

- قال الحافظ ابن عدی قال لنا ابن حماد یروی عن ابن المبارک ضعیف قاله احمد بن شعیب قال ابن حماد قال غیره کان یضع الحدیث فی تقویة السنة وحکایات عن العلماء فی ثلب ابی حنیفة مزورة کذب - الکامل فی ضعفاء الرجال ۷/۲۴۸۲

- وذکر الحافظ الذهبی ثم قال قال ابو عبید الاجری عن ابی داود عن نعیم بن حماد نحو عشرین حدیثا عن النبی صلی الله علیه وسلم لیس لها اصل وقال النسائی لیس بثقة وقال مرة ضعیف وذکره ابن حبان فی الثقات وقال ربما اخطا ووهم قلت لا یجوز لاحد ان یحتج به وقد صنف کتاب الفتن فاتی فیه بعجائب ومناکیر ۔ طالع التفصیل فی سیر اعلام النبلاء ۱۰/۵۹۵ الی ۶۱۲

---

- نسائی ضعیف لیس بثقہ کہتے ہیں۔ حافظ ابو علی نیسا بوری فرماتے ہیں کہ نسائی نعیم کا تقدم علم میں اور معرفت سنن میں فضیلت ذکر کیا تو اس سے پوچھا گیا کہ اس کی حدیث مقبول ہیں اس نے جواب دیا کہ ائمہ میں زیادہ تفردات کرتے ہیں تو اس کی حدیث قابل حجت نہیں جیسا کہ مندرجہ ذیل عبارتوں میں آپ کو معلوم ہو جائے گا۔

- حافظ ابن عدی بواسطہ ابن حماد ابن المبارک کا قول ضعیف نقل کرتے ہیں۔ باقی ائمہ کہتے ہیں کہ یہ سنت کی تقویت کے لئے احادیث وضع کرتے تھے اور علماء سے جھوٹے پروپیگنڈے امام ابو حنیفہؒ کے پیچھے ذکر کرتے تھے

الکامل فی ضعفاء الرجال ۷/۲۴۸۲

- حافظ ذہبیؒ نے یہ ذکر کر کے فرمایا کہ ابو عبید ابو داود سے نقل کرتے ہیں کہ نعیم بن حماد کے پاس بیس احادیث نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تھیں جن کا کوئی اصل نہیں تھا۔ نسائی کبھی لیس بثقہ اور کبھی ضعیف کہتے ہیں۔ ابن حبان نے ثقات میں ذکر کر کے فرمایا کہ ربما اوقات غلطیاں اور وہم کرتا تھا میں (ذہبیؒ) کہتا ہوں کہ کسی کو جائز نہیں کہ اس سے احتجاج کریں اور اس نے کتاب الفتن لکھی ہے۔ عجائب اور مناکیر اس میں ذکر کئے ہیں ۔

تفصیل سیر اعلام النبلاء ۱۰/۵۹۵ تا ۶۱۲ دیکھ لیں ۔

میزان الاعتدال ۴/۲۶۷ الی ۲۷۰ • تذکرۃ الحفاظ ۲/۴۱۸ المغنی فی الضعفاء ۲/۷۰۰
الکاشف ۳/۱۸۳ • دیوان الضعفاء ۳۱۹ • دول الاسلام ۱/۱۳۸ • الجرح والتعدیل ۸/۴۶۳
تهذیب الکمال ۱۴۱۹ الی ۱۴۲۱ • تهذیب التهذیب ۱۰/۴۵۸ الی ۴۶۲ • خلاصۃ تذهیب الکمال ۳/۱۰۳
شذرات الذهب ۲/۶۷ • الرسالۃ المستطرفۃ ۴۹

والعجب کل العجب على الامام البخاری بانه یذکر نعیم بن حماد فی تاریخه الکبیر بدون الجرح علیه طالع ۸/۱۰۰ . ولما الامام ابوحنیفۃ فقد ذکر الجرح علیه فی تاریخه الصغیر من هذا الضعیف الذی افترى على النبی صلى الله علیه وسلم عشرین حدیثا انا لله وانا الیه راجعون . واحسن ما قال المحقق العلامۃ محمد نعیم فی حاشیۃ سیر اعلام النبلاء وقد شان شیخ الحفاظ تاریخه الصغیر ۲/۱۰۰ بالبت عن نعیم هذا واحدۃ من تلک الحکایات المنکرۃ دونما تنبیه على بطلانها وکان حریا ان لا یقع منه ذلک ... طالع ۱۰/۶۰۹

---

(نوٹ) مندرجہ بالا کتابوں میں اس پر جرح دیکھ لیں.
اور تعجب بر تعجب یہ ہے کہ امام بخاریؒ نے اس کو تاریخ کبیر ۸/۱۰۰ میں ذکر کیا ہے اور اس پر کوئی جرح نہیں کیا ہے اور امام ابو حنیفہؒ کو تاریخ صغیر میں اس مفتری علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے قول کو برائے جرح ذکر کیا ہے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔
کیا خوب محقق علامہ محمد نعیم نے حاشیہ سیر اعلام النبلاء ۱۰/۶۰۹ میں لکھا ہے کہ شیخ الحفاظ (امام بخاریؒ) نے تاریخ صغیر ۲/۱۰۰ کو اسی روایت سے بدنما کر دیا اور نعیم سے باقی جھوٹے قصوں سے یہ ایک قصہ یہاں ذکر کیا ہے (امام صاحب کی تردید کے لئے) اور اس کے ابطال پر کوئی تنبیہ نہیں فرمائی یہ اس کو مناسب نہیں تھا کہ اس سے ایسا کام سرزد ہو جائے۔

ایہا الاخ الکریم قد ذکرت لک توثیق فقیہ الملۃ احد ائمۃ الاسلام والسادات الاعلام واحد ائمۃ المذاہب الاربعۃ المتبوعۃ وذکرت الرد علی بعض الناس وان وفقنی اللہ تعالیٰ لاؤلف فیہ جزءاً مفرداً واذکر فیہ انشاء اللہ تعالیٰ رد کل مقولۃ ذکرہا بعض المتعصبین فی رد ہذا الامام ادخلہ اللہ سبحانہ جنت الفردوس - امین یا الٰہ العالمین واکتفی بہذا لخوف تطویل الکتاب لئلا یجیئ علینا العتاب واختم کلامی فی ترجمتہ بما قال العلامۃ مولانا ابراہیم سیالکوٹی اہل الحدیث فی توثیق الامام ابی حنیفۃ تحت فیض ربانی - نسئل اللہ حسن الظن والتأدب مع الصالحین ونعوذ باللہ العظیم من سوء الظن بہم فانہ عرق الروافض والخروج وعلامۃ المارقین ۔ تاریخ اہل الحدیث ۱۷۱ و ۷۲ بالاردیۃ ۔

---

اے میرے محترم بھائی میں نے توثیق فقیہ الملت جو ایک فرد ائمہ اسلام اور سادات اعلام سے اور ایک فرد ائمہ اربعہ متبوعہ سے ہیں اور میں نے بعض لوگوں کی تردید ذکر کی اگر اللہ تعالیٰ توفیق عطا فرمائی تو اس میں ایک مستقل کتاب لکھوں گا اور انشاء اللہ تعالیٰ اس میں ہر ایک قول کی تردید کروں گا جو متعصبین نے کہا ہو اللہ تعالیٰ اس امام کو جنت الفردوس نصیب کرے آمین یا الٰہ العالمین

اور میں یہاں اس پر اکتفا کرتا ہوں کیونکہ کتاب لمبی نہ ہو جائے تاکہ ہم پر ملامت نہ آجائے اور کلام کو علامہ محمد ابراہیم سیالکوٹی اہل الحدیث کے قول پر ختم کرتا ہوں جس نے امام صاحب کی توثیق میں فیض ربانی کے تحت کہا ہے ۔ کہ ہم سوال کرتے ہیں حسن الظن اور ادب مع الصالحین سے اور پناہ مانگتے ہیں اللہ تعالیٰ کے ساتھ ائمہ پر بدگمانی سے کیونکہ یہ روافض اور خوارج اور دین سے باہر لوگوں کی نشانی ہے ۔ تاریخ اہل الحدیث اردو ۱۷۱ و ۷۲

 

- قال الامام البسوی المتوفی سنہ ۲۷۷ھ عن معمر قال لوار مثل حماد بن ابی سلیمان ؤ وجھہ یعنی فی الفتیا المعرفۃ والتاریخ ۱/۶۳۲
- عن عبد الملک بن ایاس قلت لابراہیم من نسأل بعدک قال حماد . المعرفۃ والتاریخ ۲/۷۹۵ • طالع ۲/۲۸۲ و ۲۸۵ و ۶۱۴ و ۶۵۲ و ۶۷۴ و ۷۹۳ ، ۷۹۵ ، ۸۲۲ ، ۳/۱۵ و ۳۱
- قال الامام الحافظ العجلی المتوفی سنہ ۲۶۱ھ حماد بن ابی سلیمان ... کوفی ثقۃ کان افقہ اصحاب ابراھیم تاریخ الثقات ۱۳۱ رقم ۳۳۱
- قال الحافظ ابن شاھین المتوفی سنہ ۳۸۵ھ حماد بن ابی سلیمان ثقۃ تاریخ اسماء الثقات ۱۰۰ رقم ۲۳۲
- قال الحافظ المزی المتوفی سنہ ۷۴۲ھ حماد بن ابی سلیمان ... عن اسحاق بن منصور عن یحیی ابن معین انہ سئل عن مغیرۃ وحماد ایھما اثبت قال حماد وقال حماد ثقۃ وقال احمد العجلی حماد بن سلیمان کوفی ثقۃ ... وقال النسائی ثقۃ الا انہ مرجی . طالع تھذیب الکمال ۳۲۷ و ۳۲۸ • طالع خلاصۃ تذھیب الکمال ۹۲

---

امام ابو حنیفہؒ حماد سے روایت کرتے ہیں

---

- امام بسوی متوفی ۲۷۷ھ معمر کا قول نقل کرتے ہیں کہ اس نے فرمایا ہے کہ میں نے حماد بن ابی سلیمان جیسے شخص فتوی میں نہیں دیکھا المعرفۃ والتاریخ ۱/۶۳۲ • عبدالملک بن ایاس کہتے ہیں کہ میں نے ابراہیم سے پوچھا کہ ہم آپ کے بعد کس سے مسائل پوچھیں گے انہوں نے فرمایا کہ حماد سے المعرفۃ والتاریخ ۲/۷۹۵ باقی مندرجہ بالا حوالجات مطالعہ کریں .
- حافظ عجلی متوفی ۲۶۱ھ فرماتے ہیں حماد بن ابی سلیمان کوفی ثقہ ہیں یہ ابراہیم کے اصحاب میں سے زیادہ فقیہ تھے تاریخ الثقات ۱۳۱ رقم ۳۳۱
- حافظ ابن شاھین المتوفی ۳۸۵ھ فرماتے ہیں حماد بن ابی سلیمان ثقہ ہیں " تاریخ اسماء الثقات ۱۰۰ رقم ۲۳۲
- حافظ مزیؒ المتوفی ۷۴۲ھ فرماتے ہیں .. حماد بن ابی سلیمان بواسطہ اسحاق بن منصور یحیی بن معین کا قول ثقہ نقل کرتے ہیں احمد عجلی کہتے ہیں کہ ثقہ ہیں . نسائی کہتے ہیں کہ ثقہ ہیں مگر مرجی ہے .
مطالعہ کریں تہذیب الکمال ۳۲۷ و ۳۲۸ • مطالعہ کریں خلاصۃ تذھیب الکمال ۹۲

• قال الحافظ الذهبي المتوفى ۷۴۸ھ - حماد بن سليمان العلامة الامام فقيه العراق وكان احد العلماء الاذكياء والكرام الاسخياء - قال ابن عيينة كان معمر يقول لم ار من هؤلاء افقه من الزهري وحماد وقتادة - طالع التفصيل في سير اعلام النبلاء ۲۳۱/۵ الى ۲۳۹

• طالع التاريخ الكبير ۱۸/۲ • التاريخ لابن معين ۱۳۲/۲ • طبقات خليفة ۱۶۲ •

• تهذيب التهذيب ۱۶/۳ • طبقات الحفاظ ۴۸ • العبر للذهبي ۱۱۶/۱

تنبيه) لا تغتر بلفظ المرجئ لانه ليس بجرح لان المراد منه مرجئة اهل السنة كما وجهه الامام ابوالفتح محمد بن عبد الكريم الشهرستاني المتوفى ۵۴۸ھ -

حيث قال: ومن العجب ان غسان يحكي عن ابي حنيفة رحمه الله مثل مذهبه ويعده من المرجئة ولعله كذب ولعمري كان يقال لابي حنيفة واصحابه مرجئة اهل السنة ... ثم بين السبب طالع الملل والنحل على هامش الفصل ۱۸۸/۱ و ۱۸۹

---

حافظ ذہبیؒ فرماتے ہیں حماد بن سلیمان علامہ امام فقیہ العراق احد العلماء الاذکیاء والکرام الاسخیاء تھے - ابن عیینہ فرماتے ہیں کہ زہری اور حماد اور قتادہ سے زیادہ فقہاء میں نے نہیں دیکھے ہیں - تفصیل مطالعہ کریں

سیر اعلام النبلاء ۲۳۱/۵ تا ۲۳۹ • مطالعہ کریں التاریخ الکبیر ۱۸/۲ • تاریخ ابن معین ۱۳۲/۲

متذکرہ بالا حوالجات مطالعہ کریں دوبارہ ضرورت نہیں -

(تنبیہ) لفظ مرجئہ سے دھوکہ نہ ہو جائے کیونکہ یہ جرح نہیں اس لئے کہ اس سے مراد مرجئہ اہل السنت ہے جیسا کہ امام ابوالفتح محمد بن عبد الکریم شہرستانی متوفی ۵۴۸ھ فرماتے ہیں کہ تعجب کی بات یہ ہے کہ غسان ابو حنیفہ سے اپنے مذہب جیسے نقل کرتے ہیں اور اس کو مرجئہ سے شمار کرتے ہیں شاید یہ جھوٹ ہے - مجھے اپنے خالق کی قسم کہ امام ابو حنیفہ اور اس ساتھیوں کو مرجئہ اہل السنت کہتے ہیں پھر اس کا سبب بیان کیا ہے - تفصیل مطالعہ کریں الملل والنحل ۱۸۸/۱ ، ۱۸۹ بر حاشیہ الفصل

ثم قال (تتمۃ) رجال المرجئۃ کما نقل الحسن بن محمد بن علی بن ابی طالب وسعید بن جبیر وطلق بن حبیب وعمرو بن مرۃ ومحارب بن دثار ومقاتل بن سلیمان وعمرو بن ذر وحماد ابن ابی سلیمان وابو حنیفۃ وابو یوسف ومحمد بن الحسن وقدید بن جعفر وھؤلاء کلھم ائمۃ الحدیث لم یکفروا اصحاب الکبائر بالکبیرۃ ولم یحکموا بتخلیدھم فی النار خلافا للخوارج والقدریۃ. الملل والنحل ۱/۱۹۴ و ۱۹۵

---

پھر فرماتے ہیں (تتمہ) رجال المرجئہ۔ جیسا کہ نقل کیا گیا ہے۔

حسن بن محمد بن علی بن ابی طالب و سعید بن جبیر وطلق بن حبیب و عمرو بن مرۃ و محارب بن دثار۔ مقاتل بن سلیمان و عمرو بن ذر و حماد بن ابی سلیمان و ابو حنیفہ و ابو یوسف و محمد بن الحسن و قدید بن جعفر رحمہم اللہ تعالیٰ

یہ تمام ائمہ الحدیث ہیں۔ گناہ کبیرہ کرنے والوں کو گناہ کبیرہ سے کافر نہیں ٹھہراتے اور نہ ان کے خلود النار پر حکم دیتے ہیں۔ خلاف کیا خوارج اور قدریہ نے۔

الملل والنحل ۱/۱۹۴ و ۱۹۵

عن ابراهيم ؎

؎ قال الامام الحافظ البخاری - ابراهيم بن يزيد النخعی - قال ابو نعيم مات سنة ست وتسعين ... يقول الشعبی ما ترك بعده مثله لا بالكوفة ولا بالبصرة ولا بمكة ولا بالمدينة ولا بالشام
التاريخ الكبير ١/٣٣٣

• قال الحافظ العجلی، ابراهيم بن يزيد النخعی يكنى ابا عمران كوفی ثقة وكان مفتی الكوفة هو والشعبی فی زمانهما وكان رجلا صالحا و فقيها متوقيا قليل التكلف تاريخ الثقات ۹٦ رقم ٤٥

• قال الامام البسوی - عن الاعمش - كان ابراهيم صرافا فی الحديث ... من الشباك قال قال الشعبی أمات الرجل يعنی ابراهيم قلت نعم قال ما ترك مثله
المعرفة والتاريخ ٢/٦٠٤ الی ٦١٠

---

حماد بن ابی سلیمان - ابراہیم نخعی سے روایت کرتے ہیں

---

؎ امام حافظ بخاری فرماتے ہیں - ابراہیم بن یزید ... ابو نعیم کہتے ہیں کہ ۹٦ھ وفات پاگئے ہیں - اور شعبی کہتے ہیں کہ اس جیسے کو نہیں چھوڑا نہ کوفہ میں اور نہ بصرہ اور نہ مکہ اور نہ مدینہ اور نہ شام میں ...
تاریخ کبیر ١/٣٣٣

• حافظ عجلی فرماتے ہیں - ابراہیم بن یزید - کوفی ثقہ ہیں اور یہ اور شعبی اپنے زمانہ میں کوفہ کے مفتی تھے اور مرد صالح اور فقیہ اور پرہیزگار بے تکلف آدمی تھے - تاریخ الثقات ۹٦ رقم ٤٥

• امام بسوی کہتے ہیں - اعمش سے روایت کرتے ہیں کہ ابراہیم احادیث کا صراف تھے - شعبی نے کہا کہ آیا آدمی مرگیا مقصود ابراہیم تھا میں نے کہا کہ ہاں - اس نے کہا کہ اپنے جیسے کو نہیں چھوڑا ہے - المعرفۃ والتاریخ ٢/٦٠٤ تا ٦١٠



قال الحافظ ابن ابی حاتم - ابراهيم بن يزيد - سمعت ابا زرعة يقول ابراهيم النخعي علم من اعلام اهل الاسلام وفقيه من فقهائهم - الجرح والتعديل ٢/ ١٤٤

قال الحافظ الذهبي .. ابراهيم النخعي الحافظ فقيه العراق ابراهيم بن يزيد بن قيس النخعي الكوفي احد الاعلام - وكان بصيرا بعلم ابن مسعود واسع الرواية فقيه النفس كبير الشان كثير المحاسن رحمه الله روى ابو اسامة عن الاعمش قال كان ابراهيم صيرفي الحديث - طالع التفصيل في سير اعلام النبلاء ٤٠/ ٥٢٠ الى ٥٢٩ • طالع الكتب التالية •

تاريخ الاسلام ٣/ ٣٣٥ • تذكرة الحفاظ ١/ ٨٤ • العبر ١/ ٧٣

طالع طبقات ابن سعد ٦/ ٢٧٠ • طبقات الشيرازي ٨٢ • طبقات خليفة ت ١١٤٠

تهذيب الاسماء واللغات ١/ ٤٠ • حلية الاولياء ٤/ ٢١٩ • تاريخ خليفة ٣١٣

غاية النهاية ١/ ٢٩ ت ١٢٥ • البداية والنهاية ٩/ ١٤٠ • تهذيب الكمال ٤٧

وفيات الاعيان ١/ ٢٥ • خلاصة تذهيب الكمال ٢٣ • شذرات الذهب ١/ ١١١

طبقات الحفاظ للسيوطي ٢٩ • تهذيب التهذيب ١/ ١٧٧ و ١٧٨ • علل الحديث ومعرفة الرجال

٨٩ الحافظ ابن المديني • معرفة الرجال ١/ ١٢٠ الحافظ ابن معين

شرح علل الترمذي لابن رجب ١/ ٢٤٣ و ٢٥٥

---

• حافظ ابن ابی حاتمؒ فرماتے ہیں - ابوزرعہؒ کہتے ہیں کہ ابراہیم نخعی کہ اہل اسلام کے اعلام میں ایک علم اور ان کے فقہاء میں سے ایک فقیہ تھے۔ الجرح والتعدیل ۲/ ۱۴۴

• حافظ ذہبی فرماتے ہیں - ابراہیم النخعی حافظ فقیہ العراق ابراہیم بن یزید النخعی الکوفی احد الاعلام تھے اور علم ابن مسعود پر بصیر تھے وسیع الروایہ فقیہ النفس کبیر الشان زیادہ محاسن والے تھے رحمہ اللہ ابواسامہ اعمش سے نقل کرتے ہیں کہ ابراہیم احادیث کا صراف تھے ۔ مطالعہ کریں سیر اعلام النبلاء ۴/ ۵۲۰ تا ۵۲۹

(نوٹ) مندرجہ بالا کتابوں میں ترجمہ مطالعہ کریں

اعادہ کی ضرورت نہیں ۔

## ۱۔ عبد اللہ بن مسعود[۱] (رضی اللہ عنہ)

---

۱۔ قال الحافظ الذہبی۔ عبد اللہ بن مسعود۔ الامام الحبر فقیہ الامۃ ابو عبد الرحمن المکی الہذلی البدری کان من السابقین الاولین ومن النجباء العالمین شہد بدرا وہاجر ہجرتین ومن کبار البدریین ومن نبلاء الفقہاء والمقرئین .. فصل الذہبی فی سیر اعلام النبلاء مناقبہ طالع سیر اعلام النبلاء ۱/۴۶۱ الی ۵۰۰ • تذکرۃ الحفاظ ۱/۱۳ الی ۱۶ • دول الاسلام
• تاریخ الاسلام ۲/۲۴ • العبر ۱/۲۴ • معرفۃ القراء الکبار ۱/۳۲ الی ۳۶ کلھا للحافظ الذہبی
• طالع مناقبہ واحوالہ وجرأتہ فی الاسلام فی صحیح البخاری ۱/۵۳۱ • مسند احمد ۱/۳۷۴ الی ۳۸۴ • کنز العمال ۱۳/۴۶۰ • مستدرک ۳/۳۱۷ • بخاری نسخۃ اخری ۳۷۶۳
• مسلم ۲۴۶۰ • تاریخ خلیفۃ ۱۹۶ • طبقات خلیفۃ ۲۶
• الجبار القضاۃ ۲/۱۸۸ للامام وکیع محمد بن خلف • التاریخ الصغیر ۱/۶۰ • التاریخ الکبیر ۵/۲
• المعرفۃ والتاریخ ۲/۵۳۳ و ۵۴۴ • الاستیعاب ۲/۳۱۶ علی الاصابۃ • الاصابۃ ۲/۳۶۸
سوالات ابی عبید الآجری ابی داود السجستانی فی الجرح والتعدیل ۳/۱۲۷
• الکامل لابن عدی ۶/۲۰۹۷ و ۲۰۹۸

---

ابراہیم نخعی فرماتے ہیں کہ عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ

---

• حافظ ذہبی فرماتے ہیں عبد اللہ بن مسعود امام حبر فقیہ الامت ابو عبد الرحمن المکی المہاجری البدری جو سابقین اولین اور برگزیدہ عالمین میں سے تھے بدر میں شریک ہوئے تھے اور دو ہجرتیں کیں ہیں (ایک حبشہ کو ایک مدینہ منورہ کو) کبار بدریین اور نبلاء الفقہا، المقرئین سے تھے۔
حافظ ذہبی نے اس کے مناقب سیر اعلام النبلاء ۱/۴۶۱ تا ۵۰۰ بیان کئے ہیں۔

مجمع الزوائد ۲۸۶/۹ • طبقات ابن سعد ۱۰۶/۱ • اسد الغابة ۲۵۶/۳
• الجرح والتعدیل ۱۳۹/۵ • حلیة الاولیاء ۱۲۴/۱ • صفة الصفوة ۳۹۵/۱ الی ۴۲۳
• التهذیب ۲۷/۶
• تاریخ بغداد ۱۴۷/۱ • طبقات الفقهاء للشیرازی ۴۳ و ۴۴
• تهذیب الاسماء واللغات ۲۸۸/۱ • الکاشف للذهبی ۱۳۰/۲
• مرآة الجنان ۸۷/۱ • النجوم الزاهرة ۸۹/۱ • غایة النهایة ۴۵۸/۱
• العقد الثمین ۲۸۳/۵ و ۲۸۴ • طبقات الحفاظ ۵
• شذرات الذهب ۳۸/۱ • مشاهیر علماء الامصار لابن حبان
• ثقات ابن حبان ۲۰۸/۳، ۲۰۹ • تهذیب الکمال ۷۴۰
• خلاصة تذهیب الکمال ۲۱۴ • تاریخ الثقات للعجلی ۲۷۸

تمام سال وتر میں رکوع سے قبل دعائے قنوت پڑھتے تھے

نوٹ) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے مناقب منصبہ بالا کتابوں میں مطالعہ کریں۔ اعادہ کی ضرورت نہیں

له قال الحافظ العجلي - الاسود بن يزيد - كوفي تابعي ثقة تاريخ الثقات ٦٧ رقم ١١٠

- قال الحافظ ابن ابي حاتم - الاسود بن يزيد ... نا محمد بن حمويه قال سمعت ابا طالب قال قلت لاحمد بن حنبل - الاسود بن يزيد فقال ثقة من اهل الخير ... قال الحافظ ابن ابي حاتم ذكره ابي عن اسحاق الكوسج عن يحيى بن معين انه قال الاسود بن يزيد ثقة - الجرح والتعديل ٢/٢٩١ و ٢٩٢
- قال الامام ابن سعد ... الاسود بن يزيد .... كان ثقة وله احاديث صالحة . الطبقات الكبرى ٦/٧٠ الى ٧٥
- قال الحافظ الذهبي - الاسود بن يزيد .. الامام القدوة ابو عمرو النخعي الكوفي وهو نظير مسروق في الجلالة والعلم والثقة والسن ويضرب بعبادتهما المثل ... عن ابراهيم كان الاسود يختم القرآن في رمضان في كل ليلتين ...... وقد نقل العلماء في وفاة الاسود اقوالا وارجحها سنة خمس وسبعين رحمه الله

طالع سير اعلام النبلاء ٤/٥٠ الى ٥٣

---

اور ابراہیم نخعیؒ اسود[له] سے روایت کرتے ہیں ۔

---

له حافظ عجلی فرماتے ہیں ' الاسود بن یزید کوفی تابعی ثقہ ہیں - تاریخ الثقات ۶۷ رقم ۱۱۰

- حافظ ابن ابی حاتم فرماتے ہیں - الاسود بن یزید ... بواسطہ محمد بن حمویہ نقل کرتے ہیں کہ ابو طالب نے احمد بن حنبل سے اسکے متعلق پوچھا تو فرمایا کہ ثقہ اہل الخیر سے ہیں ' ابو حاتم اسحٰق کوسج کے ذریعہ یحیی بن معین ثقہ نقل کرتے ہیں - الجرح والتعدیل ۲/۲۹۱ و ۲۹۲
- امام ابن سعد کہتے ہیں الاسود بن یزید ثقہ ہیں - طبقات کبریٰ ۶/۷۰ تا ۷۵
- حافظ ذہبی فرماتے ہیں الاسود بن یزید ... امام قدوۃ ابو عمرو النخعی الکوفی یہ مسروق کا جلالت اور علم اور ثقہ اور سن میں نظیر ہے یہ دونوں عبادت میں ضرب المثل ہیں ' ابراہیم کہتے ہیں کہ اسود رمضان میں دو راتوں میں قرآن کریم کا ختم کرتے تھے ۔ علماء نے اس کی وفات میں اقوال نقل کئے ہیں ۔ راجح یہ ہے کہ ۷۵ھ میں وفات پاگئے ہیں ۔

مطالعہ کریں سیر اعلام النبلاء ۴/۵۰ تا ۵۳

وقال الحافظ الذہبی (الاسود بن یزید النخعی ..... قلت کان الاسود بن یزید رأساً فی العلم والعمل ومن اکبر اصحاب ابن مسعود روی عنہ ابراہیم النخعی وابنہ عبدالرحمٰن بن الاسود) معرفۃ القراء الکبار ۱/۵۰ • طالع الکبرا/۶۳
• التاریخ الکبیر ۱/۴۹ • التاریخ الصغیر ۱/۱۵۴ • طبقات خلیفہ ص ۲۵
• تذکرۃ الحفاظ ۱/۵۰ • تاریخ الاسلام ۳/۱۳۷ للذہبی • المعرفۃ والتاریخ ۲/۵۵۹
• ثقات ابن حبان ۴/۳۱ • مشاہیر علماء الامصار ۱۰۰ • حلیۃ الاولیاء ۲/۱۰۳
• تاریخ خلیفۃ ۲۷۵ • الاستیعاب علی ہامش الاصابۃ ۱/۹۴ • طبقات الفقہاء للشیرازی ۷۹
• اسد الغابۃ ۱/۸۸ • تہذیب الاسماء واللغات ۱/۱۲۲ • تہذیب الکمال ۱۱۲
• المحققۃ ۳/۲۲۳ • الکاشف ۱/۱۳۲ • الوافی بالوفیات ۹/۲۵۶، ۲۵۷
• البدایۃ والنہایۃ ۹/۱۲ • غایۃ النہایۃ ۱/۱۷۱ • تہذیب التہذیب ۱/۳۴۲
• خلاصۃ تذہیب الکمال ۲۷ • شذرات الذہب ۱/۸۲ • طبقات الحفاظ للسیوطی ۱۵

---

• حافظ ذہبی فرماتے ہیں۔ الاسود بن یزید ..... میں (ذہبی) کہتا ہوں کہ اسود بن یزید علم اور عمل میں رئیس ہیں اور عبداللہ بن مسعود کے بڑے اصحاب سے ہیں اور اس سے ابراہیم نخعی روایت کرتے ہیں اور اس سے اپنا بیٹا عبدالرحمٰن بن الاسود ..... معرفۃ القراء الکبار ۱/۵۰

(نوٹ) مندرجہ بالا کتابوں میں آپ کا ترجمہ مطالعہ کریں۔

قال صحبت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ ستۃ اشھر لکان یقنت فی الوتر قبل الرکوع [1]

---

[1] کتاب الحجۃ ۱/۲۰۰ و ۲۰۱۔

• قال الحافظ الھیثمی ... عن الاسود قال کان عبد اللہ بن مسعود یقرأ فی آخر رکعۃ من الوتر (قل ھو اللہ احد) ثم یرفع یدیہ فیقنت قبل الرکعۃ رواہ الطبرانی فی الکبیر وفیہ لیث بن ابی سلیم وھو مدلس ثقۃ مجمع الزوائد ۲/۲۴۴

---

اسود کہتے ہیں کہ میں نے عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے ساتھ چھ ماہ رہا ہوں وہ رکوع سے قبل وتر میں دعائے قنوت پڑھتے تھے جیساکہ کتاب الحجۃ ۱/۲۰۰ و ۲۰۱ میں ہے۔
حافظ ہیثمی فرماتے ہیں کہ اسود فرماتے ہیں کہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ وتر کے آخری رکعت میں قل ھو اللہ احد پڑھتے تھے پھر ہاتھ اٹھا لیتے تھے اور رکوع سے قبل دعاء قنوت پڑھتے تھے اور طبرانی نے کبیر (معجم کبیر) میں یہ روایت ذکر کیا ہے اور اس میں لیث بن ابی سلیم ہیں اور یہ مدلس اور ثقہ ہیں۔ مجمع الزوائد ۲/۲۴۴

# الفصل الثانی

## فی بیان الوتر

عند الاحناف رحمہم اللہ تعالیٰ

قال الامام محمد بن الحسن الشیبانی باب (عدد) الوتر

قال (الامام فقیہ الملۃ) ابوحنیفۃ رحمہ اللہ فی الوتر ثلاث رکعات کثلاث المغرب لا تفصل بینھن بسلام ولا غیرہ یقرأ فی کل رکعۃ بفاتحۃ الکتاب وسورۃ (ثم قال محمد بن الحسن) لئن کان لا یستقیم ان یوتر برکعۃ الا ان یکون قبلھا شفع ماینبغی لہ ان یسلم بین ذلک لان السلام قطع للصلوٰۃ فمن قطع الصلوٰۃ فھو بمنزلۃ من لم یصل قبل الوتر شیئا۔
وما القول فی ھذا الا احد القولین اما ما قال اھل العراق ورووہ عن عبد اللہ بن مسعود انہ قال الوتر ثلاث کثلاث المغرب او یکون القول ما صنع عثمان بن عفان وسعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہما انھما کانا یوتران برکعۃ ۔۔ وقد اخبرنا مالک بن انس بحدیث ینقض ما قالوا عن سعید

---

فصل دوم، احناف رحمہم اللہ کے نزدیک وتر کے بیان میں ہے

امام محمد بن الحسن شیبانی فرماتے ہیں باب عدد الوتر۔ کہ امام فقیہ الملت) وتر کے بارے ابوحنیفہ فرماتے ہیں تین رکعات ہیں جیسا کہ مغرب کی تین رکعات اور سلام وغیرہ سے جدائی درمیان میں نہیں اور ہر رکعت میں فاتحہ اور سورۃ پڑھیں (پھر امام محمد فرماتے ہیں) کہ وتر نہیں ہو سکتا مگر کہ قبل دو رکعت ہو لیکن اس میں سلام نہ پھیرے اس لئے کہ سلام سے نماز ختم ہو جاتی ہے۔ تو جس نے نماز توڑ دی تو گویا کہ اس نے وتر (ایک رکعت) سے قبل کچھ ادا نہیں کی۔ ان میں دو باتوں میں سے ایک ہو گی یا تو وہ بات ہو گی جو اہل عراق والے کہتے ہیں کہ عبد اللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ اس نے فرمایا ہے کہ وتر تین رکعات ہیں جیسا کہ نماز مغرب یا قول اس طرح ہوگا جیسا کہ عثمان بن عفان اور سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہما نے کیا ہے کہ وہ ایک رکعت وتر پڑھتے تھے
اور ہم کو مالک بن انسؓ نے حدیث بیان کی ہے۔ جو اس بات کو توڑ دیتی ہے جو یہ کہتے ہیں سعید بن ابی وقاص

بن ابی سعید المقبری عن ابی سلمۃ بن ابی عبد الرحمٰن انہ سأل عائشۃ ام المؤمنین رضی اللہ عنہما کیف کانت صلاۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی رمضان ما کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یزید فی رمضان ولا غیرہ علی احدی عشرۃ رکعۃ یصلی اربعا فلا تسأل عن حسنہن وطولہن ثم یصلی اربعا فلا تسأل عن حسنہن وطولہن ثم یصلی ثلاثا قالت فقلت یا رسول اللہ اتنام قبل ان توتر فقال یا عائشۃ ان عینای تنامان ولا ینام قلبی۔

لقد ذکرت عائشۃ رضی اللہ عنہا انہ کان یصلی ثلاثا ولو ذکرت فی ذلک سلاما ونحوہ لینبغی لمن ذکر السلام ان یاتی علیہ ببرہان والا فالامر علی جملتہ ویقول فیہ عبد اللہ ابن مسعود وقد جاء فی الحدیث۔ المغرب وتر النہار والوتر صلوٰۃ اللیل فعلمنا ان الوتر صلوٰۃ المغرب بہذا الحدیث[1]

---

[1] کتاب الحجۃ ۱/۱۹۰ الی ۱۹۳

---

سعید المقبری۔ ابو سلمہ بن ابی عبد الرحمٰن سے روایت کرتے ہیں کہ اس نے عائشہؓ ام المؤمنین سے پوچھا کہ رمضان میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کیسی تھی۔ فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان اور بغیر رمضان گیارہ رکعات سے زائد نہیں پڑھتے چار رکعت پڑھتے جس کے حسن اور طول سے نہ پوچھ لیں پھر چار رکعات پڑھتے اس کے حسن اور طول کا نہ پوچھ لیں۔ پھر تین رکعات پڑھتے تھے تو میں نے پوچھا یا رسول اللہ وتر سے پہلے سوتے ہیں فرمایا میری آنکھیں سو جاتی ہیں دل نہیں سوتا تو عائشہ رضی اللہ عنہا نے ذکر کیا کہ آپ تین رکعات پڑھتے تھے اور اس میں سلام وغیرہ کا تو ذکر نہیں کیا تو جو سلام ذکر کرتے ہیں تو چاہیے کہ اس پر دلیل پیش کریں۔ ورنہ حکم مجمل پر ہے اور عبد اللہ بن مسعود فرماتے ہیں اور حدیث میں آیا ہے کہ مغرب دن کا وتر ہے اور وتر رات کی نماز ہے، تو ہم سمجھ گئے کہ وتر مغرب کی نماز جیسے ہے اس حدیث کی وجہ سے۔

کتاب الحجۃ ۱/۱۹۰ تا ۱۹۳

• وقال الامام محمدؒ اخبرنا (الامام) ابوحنیفۃؒ عن حماد عن ابراہیم ان القنوت فی الوتر واجب فی شہر رمضان وغیرہ قبل الرکوع فاذا اردت ان تقنت فکبر واذا اردت ان ترکع فکبر ایضاً[1]

• قال الامام محمد وبہ ناخذ ویرفع یدیہ فی التکبیرۃ الاولیٰ قبل القنوت کما یرفع یدیہ فی افتتاح الصلوٰۃ ثم یضعہما ویدعو وھو قول ابی حنیفۃ رضی اللہ عنہ[2]

---

[1] کتاب الآثار ۱/ ۵۷۹

[2] کتاب الآثار ۱/ ۵۸۱ الیٰ ۵۸۵

---

• امام محمدؒ فرماتے ہیں ہم کو امام ابوحنیفہؒ نے خبر دیا ہے۔ وہ حماد سے وہ ابراہیم نخعی سے کہ قنوت وتر میں رمضان اور غیر رمضان میں قبل الرکوع واجب ہے جب تو ارادہ قنوت کا کریں تو تکبیر کہو اور جب ارادہ رکوع کریں تو تکبیر کہو جیساکہ کتاب الآثار ۱/ ۵۷۹ میں ہے

• امام محمدؒ فرماتے ہیں اور اس پر ہم عمل کرتے ہیں کہ قنوت سے قبل تکبیر کرکے رفع الیدین کریں جیساکہ ابتدا نماز میں کیا ہے پھر ہاتھ باندھ لیں اور دعائے قنوت پڑھیں یہ قول امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کا ہے جیساکہ کتاب الآثار ۱/ ۵۸۱ تا ۵۸۵ میں ہے۔

• قال الامام محمد. اخبرنا اسرائيل بن يونس[1] قال ثنا منصور[2]

---

[1] ذكرت ترجمته تحت الرواية الثامنة

[2] قال الامام الحافظ البخاري.... منصور بن المعتمر... كان من اثبت الناس التاريخ الكبير ٣٤٦/٧

• قال الحافظ احمد العجلي. منصور بن المعتمر كوفي ثقة ثبت في الحديث كان اثبت اهل الكوفة تاريخ الثقات ٤٤٠، ٤٤١

• قال الحافظ ابن ابي حاتم.. منصور بن المعتمر.... الخ سألت ابي عن منصور بن المعتمر فقال ثقة... الجرح والتعديل ١٧٧/٨ الى ١٧٩

• قال الحافظ ابن حبان... منصور بن المعتمر - من عباد اهل الكوفة وقرائهم وزهادهم ومشائخهم وفقهائهم. مشاهير علماء الامصار ١٦٦ • وذكره في كتاب الثقات ٤٧٣/٧

---

• امام محمد فرماتے ہیں کہ ہم کو اسرائیل[1] نے خبر دی ہے وہ منصور[2] سے بیان کرتے ہیں

---

[1] اسرائیل کا ترجمہ آٹھویں روایت میں گذر چکا ہے۔

[2] امام بخاری فرماتے ہیں کہ منصور بن معتمر اثبت الناس سے ہیں التاریخ الکبیر ۳۴۶/۷

• حافظ عجلی کہتے ہیں ۔منصور بن المعتمر کوفی ثقہ ثبت فی الحدیث ہیں اور کوفہ والوں میں اثبت تھے تاریخ الثقات ۴۴۰ و ۴۴۱

• حافظ ابن ابی حاتم اپنے والد کا قول ثقہ نقل کرتے ہیں۔ الجرح والتعدیل ۱۷۷/۸ تا ۱۷۹

• حافظ ابن حبان کہتے ہیں ، منصور بن معتمر اہل کوفہ کے عباد اور قراء اور مشائخ کے زہاد اور فقہا میں سے ہیں۔

مشاہیر علماء الامصار ۱۶۶ • کتاب الثقات ۴۷۳/۷ میں بھی ذکر کیا ہے۔

عن ابراھیم قال اذا ختمت السورۃ فکبر ثم اذا اردت ان ترکع فکبر له

---

• قال الحافظ الذہبی - منصور بن المعتمر الحافظ الثبت القدوۃ ابو عتاب السلمی الکوفی احد الاعلام قال عبد الرحمٰن بن مہدی لم یکن بالکوفۃ احد احفظ من منصور ... قال یحیی بن سعید القطان کان منصور من اثبت الناس . طالع سیر اعلام النبلاء ٥/٤٠٢ الی ٤١٢
• تذکرۃ الحفاظ ١/١٤٢ • طبقات ابن سعد ٦/٣٣٧ • طبقات خلیفۃ ١٦٤
• تاریخ خلیفۃ ٤٠٤ • حلیۃ الاولیاء ٥/٤٠ الی ٤٦ • تہذیب الاسماء واللغات ٢/١١٤-١١٥
• تہذیب الکمال ١٣٧٦ • غایۃ النہایۃ ٢/٣١٤ • خلاصۃ تذہیب الکمال ٣٨٨
• تہذیب التہذیب ١٠/٣١٢ الی ٣١٥ • شذرات الذہب ١/١٨٩

---

کتاب الحجۃ ١/٢٠٠

---

منصور ابراہیم النخعی سے روایت کرتے ہیں کہ وہ فرماتے ہیں کہ جب تو سورۃ ختم کریں تو تکبیر کرا اور جب ارادہ رکوع کریں تو تکبیر کرے جیسا کہ کتاب الحجۃ ١/٢٠٠ میں ہے

---

• حافظ ذہبی فرماتے ہیں کہ منصور بن معتمر حافظ ثبت قدوۃ ابو عتاب السلمی الکوفی احد الاعلام تھے۔ عبد الرحمٰن ابن مہدی لکھتے ہیں کہ کوفہ میں اس سے زیادہ حافظ کوئی نہیں تھے اور یحییٰ بن سعید قطان فرماتے ہیں کہ منصور اثبت الناس سے ہیں۔

مطالعہ کریے سیر اعلام النبلاء ٥/٤٠٢ تا ٤١٢

(نوٹ) مندرجہ بالا کتابوں میں آپ کا ترجمہ مطالعہ کریں۔



• قال الامام محمد اخبرنا ابو حنيفة ثم قال وبه نأخذ الوتر ثلاث ركعات لا يفصل بينهن بتسليم قول ابو حنيفة[1]

• وقال الامام محمد اخبرنا ابو حنيفة عن حماد عن ابراهيم عن عمر بن الخطاب انه قال ما احب ان ترک الوتر بثلاث وان لی حمر النعم[2]

• ذكر الامام الطحاوى ادلة واثبات ثلاث ركعات ثم قال فثبت بذلك ان الوتر ثلاث لا يسلم الا في آخرهن[3] • وقال فهذا تحقيق ما روى على بن عبد الله عن ابيه عن رسول الله صلى الله عليه وسلم انه كان ثلاثا[4] • وقال سئل ابو خالدة عن ابى العالية عن الوتر فقال علمنا اصحاب محمد صلى الله عليه وسلم وعلمونا ان الوتر مثل صلوة المغرب غير انا نقرأ فى الثالثة فهذا وتر الليل[5] • وقال وقد روى عن على بن ابى طالب فى الوتر ايضا انه ثلاث ركعات[6]

---

[1] كتاب الآثار ۱/ ۲۳۷ [2] كتاب الآثار ۱/ ۲۳۰ طالع كتاب الحجة ۱/ ۱۹۶

[3] شرح معانى الآثار ۱/ ۱۹۷ نسخة ثانية ۲۸۶ [4] ۱/ ۱۹۸ نسخة ثانية ۲۸۸

[5] شرح معانى الآثار ۱/ ۲۰۲ نسخة ثانية ۲۹۳

[6] شرح معانى الآثار ۱/ ۱۹۹ نسخة ثانية ۲۹۰

---

امام محمدؒ نے دلائل ذکر کئے ہیں پھر فرماتے ہیں کہ ہم اس پر عمل کرتے ہیں کہ وتر تین رکعات ہیں اس کے درمیان سلام نہیں یہ امام ابو حنیفہؒ کا قول ہے جیسا کہ کتاب الآثار ۱/ ۲۳۷ میں ہے • امام محمد امام ابو حنیفہؒ وہ حماد سے وہ ابراہیم سے وہ عمر بن الخطابؓ سے روایت کرتے ہیں کہ مجھ کو محبوب نہیں کہ میں تین رکعات وتر چھوڑ دوں اگرچہ مجھے سرخ اونٹ ہوں جیسا کہ کتاب الآثار ۱/ ۲۳۰ میں ہے

• امام طحاویؒ نے ادلہ تین رکعات وتر کے اثبات کے لئے ذکر کئے ہیں پھر فرماتے ہیں کہ اس سے ثابت ہو گیا کہ وتر تین رکعات ایک سلام کے ساتھ ہیں جیسا کہ شرح معانی الآثار ۱/ ۱۹۷ نسخہ دوم ۲۸۶ میں ہے • فرماتے ہیں یہ تحقیق اس کا ہے جو علی اپنے باپ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وتر ذکر کرتے ہیں کہ یہ تین رکعات ہے ہیں شرح معانی الآثار ۱۹۸ نسخہ دوم ۲۸۸ فرماتے ہیں۔ ابو خالدہ نے ابو العالیہ سے وتر کے بارے پوچھا تو اس نے فرمایا کہ ہم کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب نے بتائے ہیں کہ وتر نماز مغرب جیسے ہیں البتہ ہم تیسری رکعت وتر میں پڑھتے اور یہ رات کا وتر ہے جیسا کہ شرح معانی الآثار ۱/ ۲۰۲ نسخہ دوم ۲۹۳ پھر فرماتے ہیں کہ علی بن ابی طالب سے بھی وتر کے بارے ایسی روایت ہے کہ یہ تین رکعات ہیں شرح معانی الآثار ۱/ ۱۹۹ نسخہ دوم ۲۹۰

• ثم ذکرانہ مثلہ وقال ولو ترشیا یتطوع بہ الا ولہ مثل

فی الفرض منہ اخذ وکان الوتر یتطوع بہ فلم یجز ان یکون کذلک الا ولہ مثل فی الفرض

والفرض لم نجد فیہ وترا الا ثلاثا فثبت بذلک ان الوتر ثلاث ھذا ھو النظیر وھو قول ابی حنیفۃ وابی یوسف ومحمد رحمھم اللہ تعالیٰ وقد روی فی ذلک عن اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الخ [1]

• وقال فکان مما ثبت عنہم علی ھذہ الصفۃ ان الوتر ثلاث لا یسلم الا فی اخرھن فھذا ما ذکرنا من فقہاء المدینۃ وعلمائہم فاجمعوا علی ان الوتر ثلاث لا یسلم الا فی اخرھن وتابعھم علی ذلک عمر بن عبد العزیز ولم ینکر ذلک منکر سواھم [2]

---

[1] شرح معانی الآثار ۱/۲۰۲ نسخۃ ثانیۃ ۲۹۳

[2] شرح معانی الآثار ۱/۲۰۴ نسخۃ ثانیۃ ۲۹۶

---

پھر امام مسئلہ بیان کئے ہیں اور فرمایا ہے کہ ہم کوئی نفل کا کام کرتے ہیں تو اس کا مثال فرض میں ہوتا ہے کہ اس سے یہ تو ماخوذ ہوگا۔ تو وتر نماز سے لئے بھی مثال فرض میں چاہیئے اور فرض میں ہم وتر نہیں پاتے مگر تین رکعات (مغرب) تو اس سے ثابت ہوگیا کہ وتر تین رکعات ہیں یہ اس کا نظیر ہے، اور یہ قول امام ابو حنیفہ اور امام ابو یوسف اور امام محمد رحمہم اللہ تعالیٰ کا ہے اور اس میں اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایات کئے گئے ہیں جیسا کہ شرح معانی الآثار ۱/۲۰۲ نسخہ دوم ۲۹۳

پھر فرماتے ہیں میں نے ان سے اسی طریقہ سے ثابت کیا ہے کہ وتر تین رکعات ہیں جس کی اخیر سلام پھیرنا ہوگا اور یہ مدینہ کے فقہاء اور علماء سے ہم نے ذکر کیا ہے اور ان کا اس پر اتفاق ہے کہ وتر تین رکعات ایک سلام کے ساتھ ہیں اور عمر بن عبد العزیز بھی انہی کی تابعداری کی ہے

اور ان لوگوں سے سوا کوئی ان کا منکر نہ تھا جیسا کہ شرح معانی الآثار ۱/۲۰۴ نسخہ دوم ۲۹۶

- قال العلامة ابو الحسين القدوري المتوفى ۴۲۸ھ الوتر ثلاث ركعات لا يفصل بينهن بسلام ويقنت في الثالثة قبل الركوع في جميع السنة [1]
- قال الامام السغدي المتوفى ۴۶۱ھ مطلب الوتر وعند الفقهاء وابي عبد الله يوتر بتسليمة كوتر النهار [2]
- قال الامام السمرقندي المتوفى ۵۳۹ھ وعندنا الوتر ثلاث ركعات بتسليمة واحدة في الاوقات كلها لما روي عن ابن مسعود وابن عباس وعائشة رضي الله عنهم قالوا كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يوتر بثلاث ركعات [3]
- قال الامام علاء الدين المتوفى ۵۸۷ھ قال اصحابنا الوتر ثلاث ركعات بتسليمة واحدة في الاوقات كلها ولنا ما روي عن ابن مسعود وابن عباس وعائشة رضي الله عنهم انهم قالوا كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يوتر بثلاث ركعات [4]

---

[1] قدوری مع شرحہ اللباب ۱/۷۸ [2] النتف فی الفتاوی ۱/۱۰۳
[3] تحفۃ الفقہاء ۱/۲۲۲ [4] بدائع الصنائع ۲/۶۸۸ و ۶۸۹

---

- ابو الحسین القدوری المتوفی ۴۲۸ھ فرماتے ہیں وتر تین رکعات ہیں سلام کے ساتھ فصل نہ کریں اور رکوع سے پہلے تمام سال میں دعا قنوت کیا کریں۔ جیسا کہ قدوری مع شرحہ اللباب ۱/۷۸ میں ہے
- امام سغدی المتوفی ۴۶۱ھ فرماتے ہیں مطلب الوتر۔ اور فقہاء اور ابی عبد اللہ کے نزدیک ایک سلام کے ساتھ وتر کریں جیسا کہ دن کے وتر ہیں۔ النتف فی الفتاوی ۱/۱۰۳
- امام سمرقندی المتوفی ۵۳۹ھ فرماتے ہیں ہمارے نزدیک وتر تین رکعات ایک سلام کے ساتھ ہیں تمام اوقات میں اس لئے کہ ابن مسعود اور ابن عباس اور عائشہ رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین رکعات سے وتر پڑھتے تھے۔ تحفۃ الفقہاء ۱/۲۲۲
- علامہ علاء الدین المتوفی ۵۸۷ھ فرماتے ہیں ہمارے اصحاب (احناف) فرماتے ہیں کہ وتر ایک سلام کے ساتھ تمام اوقات میں تین رکعات ہیں ہمارے لئے دلیل وہ ہے جو ابن مسعود اور ابن عباس اور عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین رکعات سے وتر پڑھتے تھے۔

بدائع الصنائع ۲/۶۸۸ و ۶۸۹

• قال الامام برهان الدين المرغيناني المتوفى ٥٩٣هـ الوتر ثلاث ركعات لا يفصل بينهن بسلام لما روت عائشة رض ان النبي صلى الله عليه وسلم كان يوتر بثلاث[1]

• قال الامام ابن الهمام المتوفى ٨٦١هـ قوله لما روت عائشة رض روى الحاكم وقال على شرطهما عنها قالت كان النبي صلى الله عليه وسلم يوتر بثلاث لا يسلم الا في آخرهن وكذا روى النسائي عنها قالت كان النبي صلى الله عليه وسلم لا يسلم في ركعتي الوتر[2]

• قال الامام ابو البركات النسفي المتوفى ٧١٠هـ الوتر واجب وهو ثلاث ركعات بتسليمة[3] وقنت في الثالثة قبل الركوع ابدا بعد ان كبر وقرأ في كل ركعة منه بفاتحة وسورة

• قال الامام فخر الدين الزيلعي المتوفى ٧٤٣هـ (وهو ثلاث ركعات بتسليمة) لنا ما روى ابي بن كعب انه عليه السلام كان يوتر بثلاث ركعات يقرأ في الاولى بسبح اسم ربك الاعلى وفي الثانية بقل يا ايها الكافرون وفي الثالثة بقل هو الله احد ويقنت قبل الركوع الحديث وعن عائشة رضي الله عنها ان النبي صلى الله عليه وسلم كان يوتر بثلاث لا يفصل بينهن[4]

---

[1] الهداية شرح البداية ١/٦٦ [2] فتح القدير ١/٣٧٢ [3] كنز الدقائق ١/٦٧، ٦٨

[4] تبيين الحقائق شرح كنز الدقائق ١/١٧٠

---

• امام برہان الدین مرغینانی المتوفی ۵۹۳ھ فرماتے ہیں وتر تین رکعات ہیں سلام کے ساتھ درمیان میں جدائی نہ کریں اس لئے کہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تین رکعات وتر پڑھتے تھے جیسا کہ ہدایہ شرح بدایہ ۱/۶۶ میں ہے۔

• امام ابن الہمام المتوفی ۸۶۱ھ فرماتے ہیں قولہ لما روت عائشۃ۔ یہ حدیث حاکم نے روایت کی ہے اور کہا ہے کہ بخاری و مسلم کی شرط پر صحیح ہے۔ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین وتر پڑھتے تھے سلام اخیر میں پھیرتے تھے اور اسی طرح نسائی نے بھی روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم دو رکعت وتر میں سلام نہیں پھیرتے تھے فتح القدیر ۱/۳۷۲ • ابو البرکات نسفی المتوفی ۷۱۰ھ فرماتے ہیں وتر واجب ہے اور یہ تین رکعات ایک سلام کے ساتھ ہیں اور رکوع سے قبل تیسری رکعت میں قنوت پڑھیں ہمیشہ تکبیر کے بعد اور ہر رکعت میں فاتحہ اور سورۃ پڑھیں کنز الدقائق ۱/۶۷، ۶۸

• امام فخر الدین زیلعی المتوفی ۷۴۳ھ فرماتے ہیں کہ وتر تین رکعات ایک سلام کے ساتھ ہیں کیونکہ ابی بن کعب نے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اول رکعت میں سبح اسم ربک الاعلیٰ اور دوسری رکعت میں قل یا ایہا الکافرون تیسری رکعت میں قل ھو اللہ احد اور قنوت رکوع سے قبل کرتے تھے الحدیث اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تین رکعات وتر پڑھتے تھے اور سلام کے ساتھ جدائی نہیں فرماتے تھے تبیین الحقائق شرح کنز الدقائق ۱/۱۷۰

- قال الامام عبيد الله بن مسعود تاج الشريعة المتوفى سنة ٧٤٧ھ الوتر ثلاث ركعات وجب بسلام وقبل ركوع الثالثة يكبر رافعا يديه ثم يقنت فيه ابدا دون غيره ويقرأ في كل ركعة منه الفاتحة وسورة [1]
- قال الامام اكمل الدين المتوفى سنة ٧٨٦ھ الوتر عندنا ثلاث ركعات لا يفصل بينهن بسلام ولنا ما روت عائشة رضي الله عنها ان النبي صلى الله عليه وسلم كان يوتر بثلاث [2]
- قال الامام ابن نجيم المتوفى سنة ٩٧٠ھ قوله وهو ثلاث ركعات بتسليمة ، اى الوتر لما روى الحاكم وصححه وقال على شرطهما [3]
- قال الامام عبد الرحمن شيخ زاده المتوفى سنة ١٠٧٨ھ وهو ثلاث ركعات بسلام واحد لما روي انه عليه السلام كان يوتر بثلاث لا يسلم الا في آخرهن رواه ابي بن كعب وجماعة من الصحابة رضي الله عنهم [4]

---

[1] مختصر الوقاية ١/٧١ [2] العناية على حاشية فتح القدير ١/٣٧٣
[3] بحر الرائق ٢/٤ [4] مجمع الانهر ١/١٢٨

---

- امام عبید اللہ بن مسعود تاج الشریعۃ المتوفی ۷۴۷ھ فرماتے ہیں وتر تین رکعت ایک سلام کے ساتھ واجب ہے اور تیسرے رکوع سے قبل تکبیر کہیں اور ہاتھ اٹھائیں پھر دعائے قنوت پڑھیں اور ہر رکعت میں فاتحہ اور سورۃ پڑھیں۔ مختصر الوقایہ ۱/۷۱
- امام اکمل الدین المتوفی ۷۸۶ھ فرماتے ہیں وتر ہمارے نزدیک تین رکعات ایک سلام کے ساتھ ہیں ہماری دلیل وہ ہے جو عائشہ رض سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تین رکعات وتر پڑھا کرتے تھے العنایۃ ۱/۳۷۳ برحاشیہ فتح القدیر
- امام ابن نجیم المتوفی ۹۷۰ھ فرماتے ہیں یہ قول کہ تین رکعات ایک سلام کے ساتھ ... وتر۔ اس لئے کہ حاکم نے مستدرک میں روایت کی ہے اور کہا ہے کہ بخاری اور مسلم کے شرائط پر صحیح ہے۔ بحر الرائق ۲/۴
- امام عبدالرحمن شیخ زادہ المتوفی ۱۰۷۸ھ فرماتے ہیں کہ تین رکعات ایک سلام کے ساتھ ہیں اس لئے کہ روایت کی گئی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تین رکعات وتر ایک سلام سے پڑھتے تھے اور اس کو ابی بن کعب اور دیگر صحابہ کی جماعت نے روایت کی ہے۔ مجمع الانہر ۱/۱۲۸

- قال الامام القاضی محمد بن فرامرز الملا خسرو المتوفی ۸۸۵ھ وهو ثلاث رکعات بتسلیمة لما روی ان النبی صلی الله علیه وسلم کان یوتر بثلاث لا یسلم الا فی اخرهن رواه جماعة من الصحابة رضی الله عنهم [1]
- قال الامام ابراهیم بن محمد المتوفی ۹۵۶ھ الوتر واجب وهو ثلاث رکعات بسلام واحد لما روی انه علیه السلام کان یوتر بثلاث لا یسلم الا فی اخرهن رواه ابی بن کعب وجماعة من الصحابة رضی الله عنهم [2]
- قال الامام علاء الدین ابن عابدین المتوفی ۱۳۰۶ھ الوتر وهو ثلاث رکعات بتسلیمة کفرض المغرب [3]
- قال الامام الشیخ الحصکفی المتوفی ۱۰۸۸ھ وهو ثلاث رکعات بتسلیمة کالمغرب [4]
- قال الامام ابراهیم بن محمد القاری المتوفی …ھ الوتر واجب ثلاث رکعات بتسلیمة واحدة وعن الحسن انه قال اجمع المسلمون علی ان الوتر ثلاث رکعات لا یسلم الا فی اخرهن [5]
- وفی الفتاوی العالمگیریة والوتر ثلاث رکعات لا یفصل بینهن [6]

---

[1] درر الحکام ۱/۱۱۲ [2] ملتقی الابحر ۱/۱۲۸ [3] الهدیة العلائیة ۷۴
[4] الدر المختار ۱/۴۹۱ [5] المستخلص ۱/۲۳۴ [6] الفتاوی الهندیة ۱/۱۱۱
- طالع کتاب الفقه علی المذاهب الاربعة ۱/۳۳۶

---

- امام قاضی محمد بن فرامرز الملا خسرو المتوفی ۸۸۵ھ فرماتے ہیں کہ وتر تین رکعات ایک سلام کے ساتھ ہیں اس لیے کہ روایت میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تین رکعات ایک سلام سے پڑھا کرتے تھے صحابہ رضی اللہ عنہم کی جماعت نے روایت کی ہے درر الحکام ۱/۱۱۲
- امام ابراہیم بن محمد المتوفی ۹۵۶ھ فرماتے ہیں وتر واجب ہے اور یہ تین رکعت ایک سلام کے ساتھ اس لیے کہ روایت میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تین رکعات وتر ایک سلام کے ساتھ پڑھا کرتے تھے ابی بن کعب اور صحابہ کی جماعت نے روایت کی ہے ملتقی الابحر ۱/۱۲۸
- امام علاء الدین ابن عابدین المتوفی ۱۳۰۶ھ فرماتے ہیں وتر تین رکعات ایک سلام کے ساتھ فرض مغرب جیسے ہیں الہدیۃ العلائیہ ص ۷۴
- امام الشیخ حصکفی المتوفی ۱۰۸۸ھ فرماتے ہیں کہ وتر تین رکعات ایک سلام کے ساتھ مغرب جیسے ہیں الدر المختار ۱/۴۹۱
- امام ابراہیم بن محمد القاری المتوفی …ھ فرماتے ہیں کہ وتر واجب ہیں تین رکعات ایک سلام کے ساتھ اور حسن سے روایت ہے کہ مسلمانوں کا اس پر اتفاق ہے کہ وتر تین رکعات ہیں ایک سلام کے ساتھ المستخلص ۱/۲۳۴
- فتاوی عالمگیری میں ہے کہ وتر تین رکعات ایک سلام کے ساتھ ہیں ۱/۱۱۱
- مطالعہ کریں کتاب الفقہ علی المذاهب الاربعة ۱/۳۳۶

# الفصل الثالث

## في بيان الوتر

### عند الشوافع رحمهم الله تعالى

- قال الامام المفسر محي السنة ابو محمد الحسين بن مسعود البغوي الشافعي المتوفى ١٦ھ روينا عن ابن عباس انه اوتر بثلاث [1]
- قال الامام البغوي اختلف اهل العلم فيه فذهب الثوري الى انه ان شاء اوتر بخمس وان شاء بثلاث وان شاء بركعة واحدة. والذي استحب ان يوتر بثلاث وهو قول ابن المبارك رحمه الله واليه ذهب جماعة من اصحاب النبي صلى الله عليه وسلم منهم عبد الله بن مسعود كان يوتر بثلاث [2]

---

[1] شرح السنة ٧/٤ ٧ [2] شرح السنة ٨٢/٤

---

### فصل سوم وتر کے بیان میں شوافع رحمہم اللہ کے نزدیک

امام مفسر محی السنۃ ابو محمد الحسین بن مسعود البغوی الشافعی المتوفی ۵۱۲ھ فرماتے ہیں ہم نے ابن عباسؓ کی روایت ذکر کی ہے کہ وہ تین رکعات پڑھتے تھے۔ شرح السنۃ ۴/۷۷

- امام بغوی فرماتے ہیں علماء کا اس میں اختلاف ہے۔ ثوری فرماتے ہیں کہ جو چاہیں پانچ وتر پڑھیں اور جو چاہیں تین رکعات پڑھیں اگر چاہیں تو ایک رکعت وتر پڑھیں جنہوں نے تین رکعات کو مستحب سمجھا ہے تو یہ ابن المبارک اور کوفہ والوں کا قول ہے اور اسی پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کی جماعت قائل ہیں۔ ان میں سے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بھی ہے کہ وہ تین رکعات وتر پڑھتے تھے

• قال الامام ابو اسحاق ابراہیم بن علی الفیروز آبادی المتوفی ۴۷۶ھ ویجوز ان یجمعہا بتسلیمۃ لما روت عن عائشۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان لا یسلم فی رکعتی الوتر[1]

• قال الامام محی الدین یحیی بن شرف الشافعی النووی ۶۷۶ھ ویجوز ان یجمعہا بتسلیمۃ لما روت عائشۃ رضی اللہ عنہا ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا یسلم فی رکعتی الوتر[2]

• (ثم قال الامام النووی) والثانی ان وصلہا بتسلیمۃ واحدۃ افضل قالہ الشیخ ابو زید المروزی للخروج من الخلاف فان ابا حنیفۃ لا یصحح المفصولۃ[3]

---

[1] المہذب فی فقہ الامام الشافعی ۱/۸۳ [2] المجموع شرح المہذب ۴/۱۱ [3] قال الامام النووی قال ابو حنیفۃ لا یجوز الوتر الا ثلاث رکعات موصولۃ بتسلیمۃ واحدۃ کہیئۃ المغرب قال لو اوتر بواحدۃ او بثلاث بتسلیمتین لم یصح ووافقہ سفیان الثوری ۔۔۔ الخ واحتج لہم بحدیث محمد بن کعب القرظی ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نہی عن البتیراء وعن عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ قال الوتر ثلاث کوتر النہار المغرب قال البیہقی ہذا صحیح عن ابن مسعود (ثم بین ادلۃ مذہبہ) طالع المجموع شرح المہذب ۴/۲۲ تدبر ولا یرد علیہ مایرد

---

• امام ابو اسحاق ابراہیم بن علی الفیروز آبادی المتوفی ۴۷۶ھ فرماتے ہیں۔ جائز ہے کہ وتر ایک سلام سے پڑھیں کیونکہ عائشہ رض سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم دو رکعت وتر میں سلام نہیں پھیرتے تھے۔ المہذب فی فقہ الامام الشافعیؒ ۱/۸۳

• امام محی الدین یحیی بن شرف شافعیؒ المتوفی ۶۷۶ھ فرماتے ہیں جائز ہے کہ ایک سلام سے وتر پڑھیں کیونکہ عائشہ رض نے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم دو رکعات وتر میں سلام نہیں پھیرتے تھے۔ المجموع شرح المہذب ۴/۱۱

• پھر امام نووی فرماتے ہیں دوسرا طریقہ یہ ہے کہ اگر ایک سلام سے پڑھیں تو بہتر ہے جیسا کہ شیخ ابو زید المروزی نے فرمایا ہے تاکہ خلاف سے نکل جائے کیونکہ ابو حنیفہ ؒ سلام کے ساتھ فصل کرنا جائز نہیں سمجھتے۔

پھر فرماتے ہیں کہ امام ابو حنیفہؒ فرماتے ہیں کہ وتر جائز نہیں مگر تین رکعات ایک سلام کے ساتھ جیسا کہ نمازِ مغرب۔ فرماتے ہیں کہ اگر ایک رکعت پڑھی اور یا تین رکعات دو سلام کے ساتھ تو صحیح نہیں اور سفیان ثوری بھی اس کا موافق ہے اور استدلال محمد بن کعب قرظی کی حدیث پیش کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بتیراء سے منع کیا ہے اور عبداللہ بن مسعود فرماتے ہیں کہ وتر تین رکعات ہیں جیسا کہ وتر دن کے نماز مغرب بیہقی کہتے ہیں کہ یہ ابن مسعود سے صحیح ہے۔ پھر امام نوویؒ نے اپنے مذہب کے دلائل بیان کئے ہیں

مطالعہ کریں المجموع شرح المہذب ۴/۲۲ فکر کرا اعتراض نہیں آتا۔

• والثالث ان کان المنفرد فالفصل افضل وان کان اماما فالوصل حتی تصح صلوته لکل المقتدین [1]

• قال الامام سیف الدین ابوبکر محمد بن احمد الشاشی المتوفی ۵۰۷ھ .. وقال ابو حنیفة الوتر ثلاث رکعات بتسلیمة واحدة لا یزاد علیهما ولا ینقص منها [2]

---

[1] المجموع شرح المهذب ۱۳/٤ [2] حلیة الاولیاء فی مذاهب الفقهاء ۱۱۸/۲

• طالع کتاب الفقه ۳۳۸/۱

---

تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اگر اکیلا نماز پڑھتا ہو تو پھر فصل ایک رکعت بہتر ہے اگر امام ہو تو پھر وصل یعنی تین رکعات ایک سلام سے پڑھنا بہتر ہے تاکہ تمام مقتدیوں کی نمازیں صحیح ہوجائیں جیساکہ مجموع شرح المہذب ۱۳/٤ میں ہے۔

• امام سیف الدین ابوبکر محمد بن احمد شاشی المتوفی ۵۰۷ھ فرماتے ہیں کہ امام ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں۔
وتر تین رکعات ایک سلام کے ساتھ ہیں۔
نہ اس پر زیادہ کریں گے نہ اس سے کم
جیساکہ حلیۃ الاولیاء فی مذاہب الفقہاء ۱۱۸/۲ میں ہے
کتاب الفقہ ۳۳۸/۱ مطالعہ کریں۔

# الفصل الرابع

## فی بیان الوتر

### عند الحنابلۃ رحمہم اللہ تعالیٰ

قال الامام موفق الدین عبداللہ بن قدامۃ المتوفی سنہ ٦٢٠ھ[1] . الذی یختارہ ابو عبداللہ[2] ان یفصل رکعۃ الوتر بما قبلہا وقال ان اوتر بثلاث لم یسلم فیہن لم یضیق علیہ عندی .... وقال یعجبنی ان یسلم فی الرکعتین وممن کان یسلم بین الرکعتین والرکعۃ ابن عمر وقال ابو حنیفۃ رح لا یفصل بسلام

---

[1] قد ذکرت ترجمتہ فی بیان التراویح مفصلا فتذکر

[2] قد ذکرت ترجمۃ ابی عبداللہ ... احمد بن حنبل رحمہ اللہ فی بیان التراویح مفصلا فتذکر

---

چوتھا فصل وتر کے بیان میں ہے حنابلہ رحمہم اللہ تعالیٰ کے نزدیک

امام موفق الدین عبداللہ بن قدامہ المتوفی ٦٢٠ھ فرماتے ہیں کہ ابو عبداللہ (احمد بن حنبل) جس کو پسند کرتا وہ یہ ہے کہ ایک رکعت سے فصل کریں ماقبل شفع کے ساتھ (دو رکعت اول پڑھیں پھر سلام پھیر کر ایک رکعت وتر پڑھیں)

اور فرمایا کہ اگر تین رکعات پڑھا جس میں سلام نہ پھیرا تو بھی میرے نزدیک اس میں تنگی نہیں یعنی جائز ہے اور فرمایا کہ مجھے پسند ہے کہ دو رکعتوں میں سلام پھیریں اور سلام پھیرنے والوں میں ابن عمرؓ ہیں۔

اور ابو حنیفہ رح فرماتے ہیں کہ سلام سے فصل نہ کریں۔

